ہے حق و صداقت کی مظہر مہمیز پئے تکذیب و خطر
تحریر امام اعظم کی، تقریر امام اعظم کی

مقبولِ خدائے واحد ہیں، محبوبِ رسولِ اکرم ہیں
سبحان اللہ! ماشاء اللہ، تقدیر امام اعظم کی

ہیں مظہر نورِ نبوت بھی، تزئینِ حریمِ وحدت بھی
ہے کوشکِ ملت و شرعِ نبی تعمیر امام اعظم کی

ہے جن و بشر کا ذکر ہی کیا، کہتے ہیں یہ حور و غلماں تک
لا ریب بیان کرتے ہیں سبھی تطہیر امام اعظم کی

اللہ رے اوجِ بخت رسا یہ عظمت صاحب رشد و ہدیٰ
ہے محفل کون و مکان و زماں جاگیر امام اعظم کی

ہے جاہل و حاسد کور نظر اور دین سے بھی وہ بیگانہ
جو راندۂ درگہ کرتا ہے تحقیر امام اعظم کی

لمعات جمال ماہ عرب ہوں کیوں نہ فروزاں دل میں فدا
ہے میرے تصور میں ہر دم تصویر امام اعظم کی

# امام المسلمین امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ

ابوالاثر آفاق ظفر کیفی میروی قادری

امام اعظم ابو حنیفہ کی ذاتِ اقدس بڑی مقدس
ہوئی ولادت جنابِ والا کی جس گھڑی وہ گھڑی مقدس

ہے اسم نعمان ابنِ ثابت تو کنیت ہے ابو حنیفہ
جناب کی کنیت میں مضمر ہے آپ کی دخترِ شریفہ

امام اعظم ابو حنیفہ ہمارے مذہب کے پیشوا ہیں
امام اعظم ابو حنیفہ ہماری کشتی کے ناخدا ہیں

امام اعظم شریعتِ مطہرہ کے سرخیل و پاسباں ہیں
امام اعظم ابو حنیفہ حدیث قدسی کے ترجماں ہیں

امام اعظم کو اپنی آغوش میں لیا تھا میرے نبی نے
میری شریعت کو زندہ کر دے گا یہ کہا تھا میرے نبی نے

امام اعظم کلامِ ربانی کے معلم ہیں در حقیقت
امام اعظم کو فہمِ قرآں میرے خدا نے کیا ودیعت

امام اعظم کا رہتی دنیا تلک رہے گا یہ نام روشن
کروڑوں لوگوں نے تھام رکھا امام اعظم کا پاک دامن

امام کے چہرۂ مقدس سے تھی ہویدا خدا کی عظمت
دلیل اس بات کی یہ ہی ہے امام اعظم کی پاک سیرت

امام اعظم تھے صائم الدھر قائم اللیل مردِ مومن
امام اعظم ابو حنیفہ تو اہلِ اسلام کے ہیں محسن

ابو محمد امام جعفر امام اعظم کے تھے معلم
اسی لئے تو حدیث و فقہ میں آپ کی فکر ہے مسلّم

امام اعظم نے عترتِ مصطفیٰ کے زیر اثر ہے پایا
قرآن کا فہم بھی حدیث رسول اکرم کے زیر سایہ

امام المسلمیں کا جن کو نبی نے بخشا خطابِ اعلیٰ
وہ ہی تو ہیں یہ امام اعظم ابو حنیفہ جناب والا

حضور اکرم کے سب فرامین پر عمل عمر بھر رہا ہے
حدیث و قرآں میں جو لکھا ہے امام اعظم نے وہ کیا ہے

امام اعظم قبول فرمایئے گا ادنیٰ سلام میرا
قبولیت کا جو شرف بخشیں ہے پیش خدمت کلام میرا

امام اعظم عطائے خیر البشر ہیں کیفی برائے امت
امام اعظم ابو حنیفہ امام اعظم ہیں تا قیامت

